يَشْهَدُ فَوْقَ الْجَبَلِ فَقَالَ هٰهُنَا وَالَّذِي لَا اِلٰهَ غَيْرُهُ رَأَيْتُ الَّذِي أُنْزِلَتْ عَلَيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ رَمٰى **ترجمہ** اعمش نے
کہا میں نے حجاج سے سنا اونہوں نے کہا مت کہو سورہ بقر لیکن یون کہو وہ سورت جسمین بقر کا ذکر ہے میں نے ابراہیم
سے بیان کیا اونہوں نے کہا مجھسے عبدالرحمن بن یزید نے کہا وہ عبداللہ بن مسعود کے ساتھ تھے جب اونہوں نے رمی کی جمرہ
عقبہ کی وہ وادی کے اندر آئے اور جمرے کو سامنے کیا اور سات کنکریاں ماریں ہر کنکری کے ساتھ تکبیر کہی میں نے کہا بعضے
لوگ پہاڑ پر چڑہتے ہیں (کنکریاں مارنے کو) اونہوں نے کہا قسم ہے اوس کی جسکے سوا کوئی معبود برحق نہیں ہے میں نے اس
شخص کو دیکھا جسپر سورہ بقر اوتری یہیں سے رمی کی **ف** تو عبداللہ بن مسعودؓ نے سورہ بقر کہا پس معلوم ہوا کہ سورہ
بقر کہنا درست ہے اور حجاج کا خیال غلط تھا **عَنْ** جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَمَى الْجَمْرَةَ بِمِثْلِ حَصَى
الْخَذْفِ **عَنْ** جَابِرٍ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْمِي الْجِمَارَ بِمِثْلِ حَصَى الْخَذْفِ **ترجمہ** جابر سے روایت
ہے میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آپ چھوٹی چھوٹی کنکریاں مارتے تھے **عَدَدُ** الْحَصَى الَّتِي يُرْمَى بِهَا الْجِمَارُ
کتنی کنکریاں مارے **عَنْ** جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ دَخَلْنَا عَلٰى جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ فَقُلْتُ
اَخْبِرْنِي عَنْ حَجَّةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَمَى الْجَمْرَةَ الَّتِي عِنْدَ
الشَّجَرَةِ بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ مِنْهَا حَصَى الْخَذْفِ رَمٰى مِنْ بَطْنِ الْوَادِي ثُمَّ انْصَرَفَ اِلَى الْمَنْحَرِ فَنَحَرَ
**ترجمہ** امام محمد باقر سے روایت ہے میں نے جابر سے پوچھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حج کا حال اونہوں نے کہا آپ نے چھوٹی
چھوٹی سات کنکریاں ماریں اوس جمرے پر جو درخت کے پاس ہے ہر کنکرے مارتے وقت تکبیر کہی وادی کے اندر سے پھر قربانی کی جگہ
پر آئے اور قربانی کی **عَنْ** مُجَاهِدٍ قَالَ سَعْدٌ رَجَعْنَا فِي الْحَجَّةِ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَعْضُنَا يَقُوْلُ رَمَيْتُ
بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ وَبَعْضُنَا يَقُوْلُ رَمَيْتُ بِسِتٍّ فَلَمْ يَعِبْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ **ترجمہ** مجاہد سے روایت ہے سعد نے کہا ہم لوٹے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کر کے کوئی کہتا تھا میں نے سات کنکریاں ماریں کوئی کہتا تھا میں نے چھ کنکریاں
ماریں اور کسی نے دوسرے پر عیب نہ کیا **عَنْ** اَبِي مِجْلَزٍ يَقُوْلُ سَاَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنْ شَيْءٍ مِنْ اَمْرِ الْجِمَارِ فَقَالَ مَا اَدْرِي رَمَاهَا
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِسِتٍّ اَوْ بِسَبْعٍ **ترجمہ** ابو مجلز نے کہا میں نے ابن عباس سے کنکروں کو پوچھا اونہوں نے کہا
مجھے یاد نہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چھ کنکریاں ماریں یا سات **التَّكْبِيْرُ** مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ ہر کنکری کے ساتھ
تکبیر کہنا **عَنْ** الْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَزَلْ يُلَبِّي حَتّٰى رَمَى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ
رَمَاهَا بِسَبْعِ حَصَيَاتٍ يُكَبِّرُ مَعَ كُلِّ حَصَاةٍ **ترجمہ** فضل بن عباس سے روایت ہے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سوار
تھا آپ لبیک کہتے رہے یہانتک کہ کنکریاں ماریں جمرہ عقبہ پر سات ہر کنکرے پر تکبیر کہی **قَطْعُ** الْمُحْرِمِ التَّلْبِيَةَ اِذَا رَمٰى جَمْرَةَ
الْعَقَبَةِ کنکریاں مارتے ہی لبیک موقوف کرنا **عَنْ** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ الْفَضْلُ بْنُ عَبَّاسٍ كُنْتُ رِدْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَا زِلْتُ اَسْمَعُهُ يُلَبِّي حَتّٰى رَمٰى جَمْرَةَ الْعَقَبَةِ فَلَمَّا رَمٰى قَطَعَ التَّلْبِيَةَ **ترجمہ** ابن عباس سے روایت ہے

[illegible]

فضل بن عباس نے کہا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار تھا میں منتظر تھا آپ لبیک کہتے جاتے تھے یہانتک کہ کنکریاں ماریں جمرہ عقبہ پر اوس وقت لبیک موقوف کی عن ابن عباس ان الفضل اخبره انه کان ردیف رسول الله صلی الله علیه وسلم وانه لم یزل یلبی حتی رمی الجمرة ترجمہ وہی جو اوپر گزرا عن الفضل بن عباس انه کان ردیف النبی صلی الله علیه وسلم فلم یزل یلبی حتی رمی جمرة العقبة ترجمہ وہی جو اوپر گزرا

## الدعاء بعد رمی الجمار

کنکریاں مارنے کے بعد دعا کرنا عن الزهری قال بلغنا ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان اذا رمی الجمرة التی تلی المنحر منحر منی رماها بسبع حصیات یکبر کلما رمی بحصاة ثم تقدم امامها فوقف مستقبل القبلة رافعا یدیه یدعو یطیل الوقوف ثم یاتی الجمرة الثانیة فیرمیها بسبع حصیات یکبر کلما رمی بحصاة ثم ینحدر ذات الشمال فیقف مستقبل القبلة رافعا یدیه یدعو ثم یاتی الجمرة التی عند العقبة فیرمیها بسبع حصیات ولا یقف عندها قال الزهری سمعت سالما یحدث بهذا عن ابیه عن النبی صلی الله علیه وسلم وکان ابن عمر یفعله ترجمہ ابن شہاب زہری سے روایت ہے ہمکو پہونچا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رمی کرتے اوس جمرہ کی جو منا سے نزدیک ہے تو سات کنکریاں اوسپر مارتے ہر کنکری مارتے وقت تکبیر کہتے پھر آگے بڑھتے اور قبلہ کیطرف منہ کرکے کھڑے ہوتے دونوں ہاتھ اوٹھاتے دعا کو لمبی (بڑی دیر تک کھڑے رہتے) پھر دوسرے جمرہ کے پاس آتے اوسکو سات کنکریاں مارتے ہر کنکری پر تکبیر کہتے پھر بائیں طرف مڑتے اور قبلہ کے سامنے منہ کرکے کھڑے ہوتے دونوں ہاتھ اوٹھا کر دعا کرتے پھر جمرہ عقبہ پاس آتے (جو سب کے آخر میں ہے منا سے) اوسپر سات کنکریاں مارتے مگر وہاں نہیں ٹھیرتے زہری نے کہا میں نے یہ حدیث سالم سے سنی وہ اپنے باپ ابن عمر سے نقل کرتے تھے ابن عمر ایسا ہی کرتے تھے (یہ گیارہویں بارہویں کی رمی کا بیان ہے کیونکہ دسویں تاریخ صرف جمرہ عقبہ کی رمی کرتے ہیں)

## باب ما یحل للمحرم بعد رمی الجمار

محرم جب کنکریاں مار چکے تو اوسکو کیا درست ہوگا عن ابن عباس قال اذا رمی الجمرة فقد حل له کل شیء الا النساء قیل والطیب قال اما انا فقد رایت رسول الله صلی الله علیه وسلم یتضمخ بالمسك افطیب هو ترجمہ ابن عباس نے کہا جب کنکریاں مار لیں تو سب چیزیں درست ہوگئیں (جو احرام میں منع تہیں) مگر عورتوں سے صحبت کرنا (وہ بعد طواف الزیارۃ کے درست ہوگا) ایک شخص نے کہا خوشبو درست ہے اونہوں نے کہا میں نے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ مشک لتھیڑتے تھے مشک خوشبو نہیں کیا ہے

## آخر المناسك

حج کے احکام تمام ہوئے الحمد للہ خدا کے فضل سے اور امداد سے ربع ثانی پورا ہوگیا کتاب مقدس سنن نسائی شریف کا یعنی نصف اول تمام ہوا اب خدا سے امید ہے کہ وہ اسی طرح نصف ثانی کو بھی تمام کرا دیگا اپنے فضل و احسان سے

واللہ المستعان وعلیہ التکلان

## تم النصف الاول من کتاب النسائی ویتلوہ النصف الثانی اوله کتاب الزکاۃ